میں خود غور و فکر کرنا ان کے نزدیک گناہِ عظیم بلکہ کفر ہے۔ نیز مروجہ دینی نظام تعلیم کسی مربوط نظام فکر اور متعین مقصد پر مبنی نہیں ہے۔ بلکہ چند بے جوڑ اور بے ربط علوم و فنون پر مشتمل ہے۔ جس سے قدرتی طور پر ذہن میں ربط و نظم نہیں پیدا ہوتا، بلکہ اور زیادہ الجھاؤ پیدا کرتا ہے۔

یہ تو دینی درسگاہوں کی حالت ہے۔ اور دنیوی درسگاہ کا بنیادی مقصد ہی ایسے لوگ پیدا کرنا ہے جو حکومت کی مشینری میں پرزوں کا کام دے سکیں۔ ظاہر ہے کہ جس نظام تعلیم کی غرض و غایت ہی محض پیٹ پوجا ہو اس سے فکر و ذہن کی اصلاح و تنظیم کی توقع رکھنا سراسر غلط ہے۔

اس بنا پر آج ضرورت ہے کہ آئندہ نسلوں کے لئے جو جدید نظام تعلیم مرتب کیا جائے، وہ دین کے بنیادی تصور اور مقصد حیات کے اعتبار سے اس طرح مربوط ہو کہ اسکے پڑھنے والوں میں ابتدا ہی سے مقصد کا شعور پیدا ہونے لگے۔ اور جوں جوں وہ آگے بڑھتے جائیں اسی قدر یہ مقصدی شعور تیز تر ہوتا جائے۔ کتاب و سنت۔ فلسفۂ طبیعی، اور ما بعد الطبیعی، علم قانون، علم الاخلاق، علم العمران اور دیگر تمام علوم و فنون میں ایک ہی روح کارفرما ہو۔ نیز یہ نصاب تعلیم ہر لحاظ سے ہمہ گیر اور مکمل ہو اور اس میں دینی اور دنیوی کی کوئی تفریق نہ ہو۔

یہ کام بھی پہلے کام کی طرح از حد مشکل ہے۔ لیکن ہم پہلے لکھ آئے ہیں کہ کسی ایسے کام کو جس پر نسل انسانی کی فلاح و نجات کا انحصار ہو محض اسکے اشکال کی وجہ سے چھوڑا نہیں جا سکتا۔ اور دنیا میں وہ کون سا

مشکل کام ہے جس کو حل کرنے میں انسان کا آہنی عزم ناکام رہ گیا ہو۔ آج مستقبل کی تعمیر جدید کے لئے جس مقدس جماعت سے خدائے قدوس کام لینے والے ہیں، کچھ تعجب نہیں کہ وہ اپنی خداداد صلاحیتوں سے مشکل ترین کام کو آسان تر بنا دے۔ وما ذالك علی اللّٰہ بعزیز۔

کام کی تیسری منزل ایک ایسی مرکزی تعلیمی درسگاہ کا قیام ہے جہاں سب سے پہلے اس جدید نظام تعلیم کا عملی تجربہ کیا جائے اور وہاں ایسے باکمال معلم اور مبلغ تیار کئے جائیں جو ملک کے ہر حصّہ میں اس طرز کے تعلیمی مشن کو رواج دیں۔ اور ہر شہر و قصبہ میں اس جدید نصاب تعلیم کی درسگاہیں کھل جائیں۔ اس طرح سے چند سالوں میں ہماری نئی نسلوں میں ذہنی اور فکری وحدت و ہم آہنگی پیدا ہو جائے گی۔ اور موجودہ ذہنی انتشار ختم ہو جائے گا۔

وَبِاللّٰہِ التَّوفِیق ۔

سلسلہ مطبوعات نمبر ۸۲



# تعمیری انقلاب

## اور

# قرآنی اصولِ حکمت

از:-

حیدر زماں صدیقی

کتاب منزل کشمیری بازار لاہور